چمکدار سفوف۔ پانی مین حل ہوتا ہے۔ ہم یا ۵ حصے بہ نسبت تھیوبرومن موثر ہے۔

تھیو۔ برومی نی سوڈی یسیالی سلس۔ مترادف۔ ڈائی یورے ٹن

THEORROMINI SODII SALICYLAS

تھیو۔ برومی نیم۔ نیاٹریو سیالی سلیکم۔ مترادف۔ ڈائی یورے ٹن۔

THEOBROMINIUM NATRIO SALICYLICUM

تھیو۔ پی۔ نال۔ سالو THIOPINOL SALVE - اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ایتھی ریل (فرار) پائین آئیل | ۱۰٫۸ فی صدی |
| تھیو۔ پی نال | ۱٫۷۵ فی صدی |
| گلیسرن | ایک فی صدی |
| بٹیا نیا فتہال۔ | ۰٫۷۵ فی صدی |
| لیانولن یا ویازلن | ۸۱٫۵ فی صدی |

تھیوری۔ زارسن۔ سلفر کا اثر۔ سوڈیم۔ ری نارسن۔ پر ڈالنے سے THIORESORCIN بنتا ہے۔ حل نہین ہونیوالا زرد کسیقدر بہورا رنگ سفوف انٹی سپٹک۔ ڈسٹنگ پاوڈر (مزیل العفونت وزرور) یا ۵ فی صدی کا مرہم استعمال کرتے ہین۔

تھیو۔ سان کیکس۔ THIOSAN CAKES اسمین حسب ذیل

ادویات موجود ہین۔

پوٹاشیم گوی اسے کال سلفونیٹ ۷½ گرین
خشک کیا ہوا مالٹ اکسٹراکٹ ۳۰ گرین

**تھیوسین** - یہ تھیوبرومن اور بیار از یان تھن کے مماثل ہین۔ سفید چمکدار تلخ مزہ کے سوئی کے مانند قلمین۔ ایک کو ۹۰ ا حصے پانی اور ایک کو THEOCIN ۸۰ ا حصے ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہوتے ہین۔ یہ الکالائیڈ۔ بذریعہ حل وعقد کیمیائی بنایا گیا ہے۔ جسکے کیمیائی اجزا تھیوفلن (یہ الکالائیڈ کیافین کے ہمراہ چاء سے نکالا جاتا ہے) کے موافق ہے۔ بطور مدر استعمال کرتے ہین۔ گردون کی بیقاعدگی جو ہمراہ جنرل ڈراپسی (استسقا، عام) کے ہو اُس مین استعمال کرتے ہین۔ خصوصاً جب کہ اِڈیما (کسی ایک حصے مین استسقا، ہونا) بھی ہو مفید ثابت ہوا ہے۔ بہ نسبت کیافین یہ کم اسٹیمولینٹ (محرک) ہے۔ مگر مدر اثر اس کا بہت بڑھا ہوا ہے۔ پوری خوراک دینے سے متلی ہوتی ہے بعض وقت قے بھی ہو جاتی ہے۔ لہذا ۶ یا ۷ گرین سے زیادہ نہ دین۔ ۴ گرین کے قرص بھی ہوتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۶ گرین تک۔

اِس دوا کا حسب ذیل کیمیائی مرکب ہے۔

تھیوسن۔ سوڈیئم۔ اَسیٹیٹ۔ سفید سفوف جس مین ۶۵ فی صدی تھیوسن موجود ہے ایک کو ۶ حصے پانی۔ ایک کو ۳۹۰ حصے ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ مگر

ایتھر مین نہین۔ تمام قسم کے استسقاء (جبکہ حالت گردون کی بہت خراب نہ ہوگئی ہو) گردون کے امراض کے سبب سے جو ایڈیما (کسی ایک حصے مین استسقاء ہونا) ہوجاتا ہے۔ اس مین استعمال کرتے ہین مگر گلومی رو۔ نفرائی ٹس (گردے کے مال پگ ین کا ورم) مین استعمال نہین کرتے ہین۔ ان ٹر۔ اس ٹی شئل۔ نفرائی ٹس (جبکہ گردے کے کنک ٹیو ٹشیو مین سوزش ہو) آرٹی ریو اسکلی روسز مین بھی فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔ وے زو ڈائی لیٹر (متسع ظروف دموی) اور انٹی اسپازموڈک (دافع تشنج) ہونے کے سبب سے بھی ان جائی نا پکٹورس (وجع القلب) مین استعمال کرتے ہین۔ یہ بہت ہی عمدہ مدر ہے۔ مگر یہ اور بھی موثر ہونے کے لئے اسکے ساتھ کوئی کارڈیاک ٹانک (مقوی دل مثلاً ڈیجی ٹیلس ملا کر ۳ سے ۸ گرین بطور کیا شئے ۴ ہ گھنٹے کے فاصلے سے استعمال کرتے ہین۔ مگر اسکے اثر سے بخوبی خبردار رہین اسوجہ سے کہ یہ معدہ مین خراش پیدا کرتا ہے۔ گردون کے سکڑجانے مین بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک**۔ ۸ گرین۔

**تھیوسن۔ سوڈیم۔ اسی ٹیٹ**۔ ملاحظہ ہو بیان تھیوسن۔

THEOCIN SODIUM ACETATE

**تھیوسیا پالز**۔ یہ ایک قسم کے صابون ہین جس مین گندک ملائی گئی ہے۔

THEOSAPOLS

تھیوسیا پال سوڈہ سوپ سے بنایا جاتا ہے اور تھیوسیا وال۔ پوٹاش سوپ سے بنایا جاتا ہے۔ ان دونون کو جلدی امراض مین

استعمال کرتے ہین۔

**تھیوشینامن**۔ مترادف۔ الل تھیوکاربامڈ + الل تھیویوریا + الل سلفوکاربامڈ

THIOSINAMIN سفید چمکدار بے بو قلمین مگر بعض وقت اسمین سے لہسن کی بو آتی ہے۔ رائی کے تیل پر امونیا کا اثر ڈالنے سے یہ بنتا ہے۔ ایک کو ۱۷ حصے پانی ایک کو ۲ حصے الکحل اور ایتھر مین حل ہوتا ہے۔ زخم اچھے ہونے کے بعد پوست مین جو اینٹھن ہوجاتی ہے اُسکو کھولدیتا ہے۔ اوسلئے فرکس (مری) مین جو اسٹرکچر ہوتا ہے اُسکو دفع کردیتا ہے۔ لیوپس مین بھی فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔ ۱۵ سے ۲۰ فی صدی کا الکحالی سولیوشن ½ سے ایک پچکاری تک۔ اسکا پیولی (کھوا) کے درمیان جلدی پچکاری کرتے ہین۔ ۱۰ فیصدی کا پانی سے بنایا ہوا سولیوشن جس مین ۲۰ فیصدی گلیسرن بھی ہو ۲۰ منم لیکر جائے ماؤف مین جلدی پچکاری کرتے ہین۔

تھیوسینامن کنسن ٹرٹیڈ سولیوشن۔ تھیوسینامن مین یہ قابل اعتراض بات ہے کہ وہ پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ ایک مالی کیؤل (ذرہ ترکیبی) تھیوسینامن کو ½ مالی کیول (ذرہ ترکیبی) سوڈیم سیالی سلیٹ مین ملاکر الکحل یا پانی مین حل کرکے گرمی پر خشک کرین بعدازان اسکا سفوف کرلین۔ یہ سفوف بخوبی پانی مین حل ہوجائیگا

**تھیو۔فارم**۔ مترادف۔ بے سک ڈائی تھیوسیالی سلیٹ آف بزمتھ۔

THIOFORM زرد مائل کسیقدر بھورا رنگ سفوف جس مین ۷۲ فی صدی بزمتھ آکسائڈ موجود ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ معدہ

اور امعاء کے فرمن کیتھار مین اندرونی استعمال کرتے ہین۔ ۵ سے ۱۰ فی صدی کا مرہم یا سفوف بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۲ سے ۲½ گرین۔

**تہیو۔کال** - مترادف۔ پوٹاسیم گوئی اے کال سلفونیٹ۔

THIOCOL

گوئی اے کال پر سلفیورک ایسڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے زرد مائل بہ سفید رنگ حل ہونے والا سفوف۔ الکحل ایتھر اور روغنیات مین حل نہین ہوتا ہے۔ بعوض گوئی اے کال ٹیوبر کیولوسز تائی فائیڈ اور بران کائی ٹس مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ½ سے ایک ڈرام تک۔

**تہیو۔کولن** - ۶ حصے گوئی اے کال سلفونیٹ ایک حصہ بزمتھ لاڑی ٹی نیٹ

THIOCOLIN

۶۰ حصے ڈسٹلڈ واٹر اور ۳۳ حصے وائین کا مرکب ہے۔

**تہیو۔کیامف** - کافور پر سلفیورس ایسڈ کا اثر ڈالنے سے یہ سیال بنتا ہے

THIOCAMPH

بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**تہیولان** مترادف سلفولان + انگوئنٹم سلفیوریٹم مائیٹ۔

THIOLAN

یہ گندک کا مرہم ہے جس مین گندک بطور سولیوشن اور قدرے ملی ہوئی بھی ہے۔ ان ہیڈرس ول فیاٹ مین ۳ فی صدی گندک ملا کر ۱۵ اشتنی گریڈ کی

حرارت پر کئی گھنٹے تک گرم کرین بعد ازان فلٹر کرلین۔ روغن یا پیا را فن ملا کر ڈائیلوٹ کرسکتے ہین مختلف قسم کے جلدی امراض مین فائدہ مند ہے۔

**تھیولی۔نک ایسڈ** THIOLINIC ACID ۔ سلفیورک ایسڈ۔ اور سلفر ملا یا ہوا روغن السی ہے جس کے خواص و فوائد تھیال اور اکتھیال کے موافق ہین۔

**تھیو۔لیاکٹن** THIOLACTIN ۔ مترادف۔ تھیئوبرومن سوڈیم لیاکٹیٹ۔ تھیئوبرومن۔ سوڈیم اور سوڈیم لیاکٹیٹ کا ڈبل سالٹ ہے اسمین ۷۶ء۵ فی صدی تھیئوبرومن موجود ہے۔ بطور مدر استعمال کرتے ہین۔ اسکے قرص بھی ہوتے ہین۔

**تھیئو۔وی۔نال** THIOVINAL ۔ اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| گوئی۔ اسے کال | ۶ ڈرام |
| اکسٹراکٹ آف تھیم | ۲۰ ڈرام |
| پانی | ۴۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| شربت | ۴۳ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

# باب تائی ہندی

تائی۔ آلڈ۔ تائی لن۔ بیان کریاٹن۔ اور ڈیاسٹیز کا مرکب ہے۔
TYALID اُس ڈسپپسیا۔ (بدہضمی) مین استعمال کرتے ہین
جس مین نشاستہ دار اغذیا ہضم نہ ہون۔

**مقدار خوراک۔** ۲/۱ سے ۵ اگرین۔

**تائیرا۔ ٹال۔** TYRATOL مترادف۔ تہائی ماٹال۔

**تائی۔ روسال** TYROSAL مترادف۔ اکوبائی رن۔

**تائی ریز۔ انٹی سپٹک پاؤڈر۔** حسب کیمیائی تحقیقات امریکن مڈیکل
TYREES ANTTSEPTIC POWDER اسوسی ایشن۔ اِس مین زنک سلفیٹ
اور بورک ایسڈ موجود ہین۔

**تائی ریز بکو انڈ ہایوسیامس کمپونڈ۔** اِس دوا کے ہر ۲ ڈرام مین
TYREES BUCHU AND HYGSOYAMUS CO. حسب ذیل ادویات
موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بکو | ۱۰ گرین |
| او۔ وا۔ ار۔ زی | ۵ گرین |
| پریرہ | ۵ گرین |

| | |
|---|---|
| ہایوسیامس (خراسانی اجوائن) | ۵ گرین |
| ہاپ | ۵ گرین |
| پوٹاسیم اسی ٹیٹ | ۱۰ گرین |
| اِسپرٹ آف نائیٹرس | ۱۵ قطرے |

**ٹائی سن۔** TYSIN ۴۰ فی صدی فارمال ڈی ہیڈ کا سولیوشن ہے۔

**ٹاٹ۔** TOT گلابی رنگ خوشبودار تلخ سفوف جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آئی سو نیا فتھال | ۲ حصے |
| بنزو۔ال۔بیٹا۔نیا فتھال | ۲ حصے |
| اب۔راش۔ٹال۔ | ایک حصہ |

**ٹار۔ٹارلی تھین** ۔مترادف۔لی تھیم۔بائی ٹارٹریٹ

TARTARLITHIN سفید چمکدار سفوف بسبب نقرس جو جن جوائی اٹس (مسوڑھون کی سوزش) ہو جاتا ہے۔اُس مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۴ ۱/۲ سے ۱۵ گرین تک دن مین ۳ مرتبہ۔

**ٹار۔ٹروفن** ۔مترادف فینی ٹی ڈین۔ٹارٹریٹ

TARTROPHEN سٹروفن کے موافق اسکو بھی استعمال کرتے ہین۔

**ٹار ڈرمے سان۔** TAR DERMASAN یہ ایک صابون ہے

جو جلدی امراض مین مفید ہے۔ اس مین ۱۰ فی صدی بیچ وڈ ٹار (قطران نباتی) اور ۵ فی صدی کن سن ٹریشے ٹیڈ لکوئڈ کاربولسن ڈی ٹرجن موجود ہے۔ گاڑہا بہوراونگ سیال جو الکحل مین حل ہوتا ہے۔ بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**ٹارولن۔ کیاپسلز۔** TAROLIN CAPSULES ان کیاپسلز مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

سیالال۔ روغن صندل۔ اکسٹراکٹ کیوبیز (رب کباب چینی)

**ٹارو۔ مان** TAURUMAN - یہ ایک قسم کی سیرم ہے۔ جسکو ہٹو برکیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹال۔ لیانن** TALLIANINE - یہ ایک قسم کا ٹرپنٹائین ہے جس مین اوزون ملایا گیا ہے۔ پلورزی۔ ٹیوبرکیولوسز۔ نیومونیا (ذات الریہ) اور سپٹی سی میا (تپ عفونتی) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۵ کیوبک سنٹی میٹر (۱/۶ سیال اونس) زیر جلد استعمال کرین۔

**ٹال۔ ما۔** TOLMA سر کے بال بڑہانے والا مرکب ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بےسک لیڈ اسی ٹیٹ سولیوشن (۱۶ حصے کا) | ۲ حصے |
| گلیسرین | ۳۲ حصے |

| لیاک سلفر | ۲ حصے |
|---|---|
| روز واٹر (عرق گلاب) | حسب ضرورت |

**ٹا-لس-مان** - TALISMAN - مانع سوزاک ہے جسمین ۲۰ فیصدی یوڈ ٹارگال کا مرہم ہے -

**ٹان-فار-مال** - ٹیانن فیناں اور فارمال ڈی ہیڈ کا مرکب ہے - خوشبودار TANFORM AL بہورا رنگ سفوت جو پانی مین حل نہین ہوتا ہی - الکالیز سے متفرق ہوتا ہے - بطور ان ٹس پی ٹل - اسٹرنجنٹ (قابض اسعار) اور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷ ½ سے ۳۰ گرین تک -

**ٹان-کوی-نال** - مترادف - ٹرائی نائیٹرو آئی سو بیوٹل ٹولو آل - TANQUINOL یہ ایک قسم کا مصنوعی مشک ہے - جو بذریعہ حل وعقد کیمیائی بنایا جاتا ہے -

**ٹٹ-میان-پرگے-ٹیو پلز** - ہر ۱۰۰ گولیون مین حسب ذیل ادویات TITTMAN S PURGATIVE PILLS موجود ہین -

| آلوز (ایلوا) | ۹۰ گرین |
|---|---|
| جیالپ روٹ (بیخ جلابہ) | ۱۳۵ گرین |
| صابون | ۴۵ گرین |

سونف ۴۳۲ گرین

الکحل حسب ضرورت

ٹیٹرا۔ آئی۔ او۔ ڈو۔ ایتھی لین۔ مترادف۔ ڈائی آئی او ڈو فارم۔

TETRAIODO ETHYLEN

ٹیٹرا۔ آئی۔ او ڈو پیرآل۔ TETRAIODO PYRROL مترادف آئی اوڈول۔

ٹیٹرا۔ آئی۔ او ڈو۔ فینائل تھالی ان۔ مترادف۔ نوسوفن۔

TETRAIODO PHENOL PHTHALEIN

ٹیٹرا۔ آئی اوڈو۔ فینائل تھالی ان بزمتھ۔ مترادف۔ یوڈاک سن۔

TETRAIODO PHENOL PHTHALEIN BISMUTH

ٹیٹرا۔ آئی اوڈو۔ فینائل۔ تھالی۔ ان سوڈیم۔ مترادف۔ انٹی نوسن۔

TETRAIODO PHENOL PHTHALEIN SODIUM

ٹیٹرا۔ آئی اوڈو فینائل تھالی ان مرکیوری۔ مترادف۔ اپال۔ ے جن۔

TETRAIODO PHENOL PHTHALEIN MERCURY

ٹیٹرا۔ ایتھل۔ امونیم ہیڈراکسائڈ۔ بے رنگ نمی کو جذب کرنے والے قلمین

TETRAETHYL AMMONIUM HYDROXID

یورک آسڈ ڈیاتھیسز (خون مین یورک آسڈ کا زیادہ ہو جانا) اور آرٹی کیولر رومیاٹزم م

(جوڑونکا وجع مفاصل) مین ۵ سے ۲۰ قطرے ایک فی صدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔

**ٹیٹرا میتھل۔ امونیم ٹرائی آئی اوڈڈ۔** مترادف۔ اہل اسےمرن۔

TETRANETHYL AMMONIUM TRIIODID

**ٹیٹرا میتھل۔ تھیونن۔ ہیڈروکلورڈ۔** میتھی لن بلیو کا دوسرا نام ہے۔

TETRAMETHYL THIONIN HYDROCHLORID

**ٹیٹرا۔ نائیٹرال۔** TETRANITROL مترادف۔ اَی۔ رِتھی ہتھرال ٹیٹرا نائٹریٹ۔

**ٹیٹرو۔ نال۔** مترادف۔ ڈائی ایتھل سلفون ڈائی ایتھل ی ہتھین

TETRONAL سفید چمکدار سفوف۔ پانی مین حل نہین ہوتا مگر الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔ ۵ ہنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ بطور ہپنا ٹک (منوم) اور سڈے ٹیو (مسکن) استعمال کرتے ہین۔ مگر ٹرائی اونال کا سا موثر نہین ہی۔

**مقدار خوراک۔** ۱۵ سے ۳۰ گرین تک۔

**ٹرائی۔ آئی۔ اوڈو۔ میٹا۔ کریسال۔** مترادف۔ لوسوفان۔

TRIODO META CRESAL

**ٹرائی۔ اسی ٹل۔ مارفن۔** TRIACETYL MORPHIN یہ دوا ۲۰۶ سے ۲۰۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور پانی اور الکحل مین بمشکل

ہوتی ہے۔ مگر حموضات مین حل ہو جاتی ہے۔

**ٹرائی۔ آکسی۔ اسی ٹو فینان** ۔مترادف۔ گال اسی ٹو فینان۔

TRIOXY ACETOPHENON

**ٹرائی۔ آکسی میتھل۔ اَن تھرا۔ کوئی نون** ۔مترادف۔ اسے موڈن۔

TRIOXY METHYL ANTHLA QIUINONE

**ٹرائی۔ آکسی میتھی لین** ۔مترادف۔ پیارا فارم۔

TRIOXY METHYLEN

**ٹرائی۔ او۔ ٹو نال۔ ٹیابلٹس** ۔ ملاحظہ ہو بیان ٹونالز۔

TRIOTONAL TABLETS

**ٹرائی۔ او۔ نال** ۔مترادف میتھل سلفونال + سلفون ایتھل۔ میتھا ئم + سلفون۔ ایتھل۔ میتھان + ڈائی ایتھل سلفون میتھل

TRIONAL

ایتھل میتھین۔

سفید چمکدار تلخ سفوف۔ ایک کو ۳۲۰ حصے پانی ایک کو ۱ حصے ۹۵ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ یہ ایک قسم کا ہپناٹک یعنے منوم ہے۔ جو سلفونال کے موافق ہے۔ مگر بہ نسبت سلفونال یہ زیادہ حل ہوتا ہے۔ اسلئے فوری اثر کرتا ہے۔ مالیخولیا منیا نیا (دیوانگی)، ڈیلیریم ٹری منس (ہذیان الخمر) اور بچون کی بیخوابی مین استعمال کرتے ہین۔ اَن سا منیا (بے خوابی) مین سوتے وقت ۱ گرین کی خوراک مین دینے سے

فائدہ ہوا ہے۔ شراب تمباکو نوشی سے جو اُن سائیپنا (بے خوابی) اور ڈی لیریم
(ہذیان) ہو جاتا ہے۔ ۱۰ سے ۳۰ گرین کی خوراک مین پہلے مرتبہ بعد ازان ہر گھنٹے
کے فاصلے سے ۱۵ گرین ایسا ہی ۹ گرین تک روزانہ دینے سے فائدہ مند
ثابت ہوا ہے۔
۵ سے ۱۰ گرین کی خوراک مین دن مین ۳ مرتبہ کوریا (رعشہ) مین استعمال کرتے ہین۔
برٹش میڈیکل جرنل نامی طبی رسالہ بیان کرتا ہے۔ کہ ۱۵ گرین ہر دوسری شبکو ۱۵
ہفتے تک استعمال کرنے سے سمیت کا اثر ہوتا ہے۔ لیان سٹ۔ نامی طبی رسالہ
بیان کرتا ہے۔ کہ ۵ گرین کے ۲۵ قرص ایک ہی خوراک مین استعمال کرنے سے
بہت ہی سخت سمیت کا اثر پیدا کرتا ہے۔ مگر وہ بیمار اچھا ہوجائیگا۔ بعض موقعون مین
سلفونال کا اثر نہ ہو تو ٹٹرونال اور ٹرائی اونال بہت ہی موثر ثابت ہوا ہے۔
**مقدار خوراک** بچون کے لئے ۵ سے ۱۰ گرین تک جوانون کے لئے
۱۵ سے ۳۰ گرین تک بطور کیا شے یا گم ٹراگیا کینتھ کے ساتھ مکسچر استعمال کرینگے

**ٹرائی۔ برومم۔ آلڈی ہائیڈ۔ ہیڈریٹ** ۔ مترادف۔ برومال۔ ہیڈریٹ

TRIBROM ALDEHYDE HYDRATE

**ٹرائی۔ برومم۔ انی لن ہیڈرو برومیڈ** ۔ مترادف۔ برومانڈ۔

TRIBROM ANILIN HYDRABROMID

**ٹرائی۔ برومم ٹرٹی ایری بیوٹل الکحل** ۔ مترادف۔ برومی ٹون

TRIBROM TERTIARY BUTY LALCOHOL

ٹرائی۔برؤم سیالاال۔مترادف۔کارڈال۔

TRIBROM SALOL

ٹرائی۔برؤم فینال۔ TRIBROM PHENOL مترادف۔
بروماال۔

ٹرائی۔برؤم۔فینال۔بزمتھ۔مترادف۔زیرو فارم۔

TRIBROMPHENOL BISMUTH

ٹرائی۔برؤم۔می تھین۔مترادف۔بروموفارم۔

TRIBROM METHANE

ٹرائی۔برؤم ہیڈرن۔ TRIBROM HYDRIN مترادف۔
ایل ٹرائی برومڈ۔

ٹرائی۔بی۔رین۔یہ ایک قسم کا کیتھارٹک (مسہل) ہے جسمیں حسب ذیل

TRIBERANE ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| شکر | ۷۰ حصے |
| لکورس (اصل السوس سفوف کیا ہوا) | ۲۰ حصے |
| لیونس سنا (سفوف سنا الکحل سے صاف کیا ہوا) | ۲۰ حصے |
| پرسی پیٹیڈ سلفر | ۱۰ حصے |
| ویانل لن | ۰،۲ حصے |

ٹرائی۔پیان۔راٹ۔ TRYPANROT یہ ایک قسم کا رنگ ہے جو دوا استعمال کیا جاتا ہے۔بھورا مائل بہ سرخ رنگ کا سفوف پانی مین حل ہوتا ہے اسکو معدوی سرطان مین استعمال کرتے ہین۔لمفیاٹک گلانڈ کے انفلامیشن مین بھی مفید ہے۔مذکورۃ الآخر بیماری مین ذیل کے نسخے کی جلدی پچکاری ران مین کرین۔

| | |
|---|---|
| ٹرائی پیان راٹ | ۷½ گرین |
| مصنوعی سیرم | ۱½ سیال اونس |

باہم ملاکر ۳۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گرم کرین۔

ٹرائی۔ٹالز۔ TRITOLS یہ ایک قسم کے املشنز ہین جو مالٹ اکسٹراکٹ سے بنائے جاتے ہین حسب ذیل ادویہ کے املشن فروخت ہوتے ہین۔

کاڈلیور آئیل ٹرائی ٹال۔کیاسٹر آئیل ٹرائی ٹال۔فی لکس ٹرائی ٹال۔

ٹرائی۔ٹی پام۔ TRITIPALM اس دوا کے ہر ایک چار کے چمچے مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سا پالمٹو | ۳۰ گرین |
| ٹرائی ٹیکم رپی پنز | یکڈرام |

آلات البول کا مقوی ہے خصیۃ الرحم اور رحم کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین۔

ٹرائی۔جی۔من۔ TRIGEMIN مترادف۔ڈائی میتھل۔امیڈو۔انٹی پائی رن۔بیوٹل کلورل بیوٹل کلورل ہیڈریٹ کا انٹی پائی رامیڈن پر ڈالنے سے

بنتا ہے۔ لانبے سوئی کے مانند قلمین جو ۵۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین
یہ بہت ہی خوشبودار اور خوش ذائقہ ہے۔
بطور سڈیٹیو (مسکن) اور انال جے سک (مسکن اوجاع) استعمال کرتے ہین۔
علاوہ اسکے سیری برل نروز (دماغی اعصاب) کے درد کو کم کرنے کے لیے بھی مفید ہے
**مقدار خوراک** ۔ ۹ سے ۱۹ ½ گرین تک دن مین ۲ یا ۳ مرتبہ۔

**ٹرائی۔ فارمال**۔ TRIFORMOL مترادف۔ پیارا فارم۔

**ٹرائی۔ فرال**۔ TRIFERROL بامزہ اور خوشبودار مرکب جس مین ۱½ فی صدی ٹرائی فرن موجود ہے۔ انی میا (کمی خون) کلوروسس (اشکر) وفیولا (خنازیر) اور رکٹس (الکساح) مین استعمال کرتے ہین۔
**مقدار خوراک**۔ ایک میز کا چمچہ۔

**ٹرائی فرن**۔ TRIFERRIN مترادف۔ آئرن پیارانک لی نیٹ۔
گائے کے دودھ مین پیپسن ملا کر فرک سالٹ (حدید کے نمکیات) سے ہتہ نشین کرتے ہین۔ بے مزہ سفوف سوڈیم ہیڈراک سائڈ کے سولیوشن مین حل ہو جاتا ہے۔ مگر ہیڈروکلورک ایسڈ مین نہین۔ اسمین ۲۲ فی صدی آئرن۔ ۹ فی صدی نائیٹروجن ۲½ فی صدی فاسفورس موجود ہے۔ انی میا (کمی خون) کلوروسس نیوراس تھے نیا مین استعمال کرتے ہین۔
**مقدار خوراک**۔ ۴½ گرین دن مین ۳ مرتبہ۔

**ٹرائی۔فلو۔اور۔می تھین**۔مترادف۔فلو۔اورر و فارم۔

TRIFLUOR METHANE

**ٹرائی۔فی رن**۔فی نی ٹی ڈن اور ریٹر وبیونک آشڈ کا مرکب ہے۔یہ مرکب
TRIPHERIN
فیناسٹین کے موافق ہے۔بطور انٹی پائی رٹیک
(دافع حرارت) استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک**۔۔ ۱/۲ گرین۔

**ٹرائی۔فی۔ناامن**۔ AMIN حسب ذیل ادویات کا
مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| فینوکال۔ہیڈرو کلورڈ | ۲۶ حصے |
| فینوکال۔سیالی سلیٹ | ۱۰ حصے |
| فینوکال۔اسی ٹیٹ | ۴ حصے |

**ٹرائی فینل۔آکسی۔آرسونیم کلورڈ**۔ٹرائی فینل آرسن سولیوشن
TRIPHENYL OXY ARSONIUM CHLORID
(جو کلوروفارم سے
بنا یا گیا ہو) میں کلورن کو گذاریں۔لبعد ازاں ایتھر کے ذریعے سے تہ نشین کرنیسے
بنتا ہے سوئی کے مانند قلمیں جو ۱۷۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں
اس میں ۲۰٫۹ فی صدی آرسینک (سم الفار) موجود ہے۔بعوض آرسینک استعمال
کرتے ہیں۔

**ٹرائی۔فی۔نن** ۔مترادف۔پیروبیونل فینے ٹی ڈین۔

TRIPHENIN فیناسیٹین اور اس دوامین اتناہی فرق ہے کہ بعوض ایسٹیک ایسڈ۔پیروبیونک ایسڈ سے بنائی گئی ہے۔سفید چمکدار بے بو اور تلخ سفوف۔۔۔۲۰۰ حصے پانی مین حل ہوتا ہے۔مگر ایتھر اور کلوروفارم مین بخوبی حل ہوجاتا ہے۔

ٹائی فائیڈ فیور نیوموٹیا۔(ذات الریہ) پلوری سی (ذات الجنب) اور انفلوانزا مین بطور اینٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) ہے۔اگرین دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ استعمال کرتے ہین سیاٹی کا (عرق النساء) ہگرین اور نیورال جیا (عصبی درد) مین بطور انال جے سک (مسکن اوجاع) ۱۵ سے ۲۰ گرین کی خوراک مین مفید ہے۔

**ٹرائی۔فی۔نی۔ٹال گوانی ڈین کلورل ہیڈریٹ** ۔یہ ایک قسم کا

TRIPHENETOL GUANIDIN CHLORAL HYDRATE

مقامی مخدر ہے جسکو امراض چشم مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹرائی۔کری سال** ۔اس مین ۲۵ فی صدی آرتھو کری سال ۴۰ فی صدی

TRICRESOL میٹاکری سال اور ۲۵ فی صدی پیارا کری سال موجود ہین موافق نسخہ کری سال مندرجہ قرابادین امریکہ۔یہ الکحل ایتھر اور غلیظ روغنیات مین ملجاتا ہے۔۲ فی صدی پانی مین حل ہوتا ہے۔کاربالک ایسڈ سے ۲ حصے زیادہ

طاقتور ہے۔ ۱/۲ سے ایک فی صدی کا سولیوشن جراحی مین استعمال کرتے ہین۔ آنکھ دہونے کے لئے ایک کو ایک ہزار یا ایک کو دو ہزار کا سولیوشن مفید ہے۔ بطور ان ٹس ٹی نل انٹی سیپٹک (مزیل عفونت امعاء) ایک یا ۲ منم دن مین ۳ مرتبہ اندرونی استعمال کرتے ہین۔

**ٹرائی کری سال امن** TRICRESOLAMIN - حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| ایتھی لن۔ڈیامن | ۱۰ حصے |
| ٹرائی کری سال | ۱۰ حصے |
| پانی | ۵۰۰ حصے |

بطور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) زخمون مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹرائی کلور۔ آئی سو پروپل الکحل** مترادف۔ آئی سوپ رال۔

TRICHLOR ISOPROPYL ALCOHOL

**ٹرائی کلور۔ اسیٹک آشڈ** TRICHLOR ACETIC ACID ۔ کلورل ہیڈریٹ پر نائیٹرک آشڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے۔ اس کے بے رنگ قلمین جو ہوا کے اثر سے سفوف ہو جاتے ہین۔ ۵۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت پانی اور ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہو جاتے ہین۔ اسیٹک آشڈ کا عوض ہے بہت ہی طاقتور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) اور کاسٹک (اکال) ہے۔

ایک یا دو فی صدی کا سولیوشن زخموں کو انٹی سپٹک (مزیل العفونت) کرنیکے لئے استعمال کرتے ہیں۔ گیاش ٹرک کھار (معدے کا زکام) اور سمر ڈیاریا (موسم گرما کے اسہال) مین ۲ سے ۵ گرین ڈائیلوٹ کرکے جوانون اور ۱/۲ سے ایک گرین بچونکو کھلاتے ہین۔

اکیوٹ کوری زا (حاد زکام) مین ایک یا ۲ فی صدی کا سولیوشن بطور اسپرے (آبشار) استعمال کیا جاتا ہے۔

## ٹرائی کلور۔ٹرٹیری ۔بیوٹل الکحل۔ مترادف۔کلوری ٹون۔

TRICHLOR TERTIARY BUTYL ALCOHOL

## ٹرائی۔کلور۔فینال۔ TRICHLORPHENOL مترادف

اومال۔

## ٹرائی گیس۔ریڈل۔ یہ خاص خمیر ہے جسکو ذیابیطس۔نیورس گیسٹریز اور کرانک اکزیما مین استعمال TRYGASE RIEDEL کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ایک چاء کا چمچہ قبل از غذا۔

## ٹرائی نائیٹرو آئی سو بیوٹل ٹولوآل۔مترادف۔ٹان۔کوی نال

TRINITRO ISO BUTYL TOLUOL

## ٹرائی نوفینان۔ TRINOPHENON پکرک ایسڈ کا سولیوشن ہے

جسکو جلے ہوئے مقامون پر استعمال کرتے ہین۔

**ٹرآل** - یہ ایک قسم کا صاف کیا ہوا۔ پٹرولیم ہے۔ جس کو بعوض کاڈلیور آئیل
TERROL سل اور شش کے امراض مین استعمال کرتے ہین۔ اس مین
کسی قسم کی ناگوار بو نہین آتی۔

**مقدار خوراک** - ایک چار کا چمچہ۔

**ٹرالین** - پٹرولیم سے یہ ہیڈرو کاربن نکالا جاتا ہے۔
TERRALINE آلات تنفس کے امراض مین اسکو اندرونی استعمال
کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۲ چار کے چمچے تک۔

**ٹرالن** - TERRALIN مرہم کی زمین ہے جس مین حسب ذیل دوایات
موجود ہین۔
کیلسیم سلفیٹ - کائی اولن - اٹ مینوزوریل ارتھ - بورک اسڈ - لیانولن
گلیسرن۔

**ٹرامانال** - مترادف۔ آئی او ڈو۔ کرِی سال + کرِی سال آئی او ڈو۔
TRAUMATOL کرِی سائی لک آسڈ اور آئی اوڈن کا مرکب ہے
بنفشی رنگ اور بہت ہی باریک اور بے بو کا سفوف اس مین ۴ء ۵۴ فی صدی
آئی اوڈن موجود ہے۔ کلوروفارم اور الکا لینز مین حل ہوجاتا ہے۔ پانی الکحل اور

آشنڈ مین حل نہین ہوتا ہے۔ بطور اَنٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**ٹرپ سوجن** - یہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین ۱/۲۰ گرین گولڈ بروماڈ اور
TRYPSOGEN ۱/۲۰۰ گرین آرسینک برومائد موجود ہے۔ ذیابیطس گلائی کو
میور یا (شکری ذیابیطس) انی میا (کمی خون) کلوروسز کوریا (رعشہ) اور نیور اس تھینیا
مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۳ قرص تک بعدِ غذا۔

**ٹرپن آئی اوڈو ہیڈریٹ** - مترادف۔ کروا سٹے ٹال۔
TERPIN IODO HYDRATE

**ٹرپن پلاسٹر** TERPIN PLASTER اس پلاسٹر مین حسب ذیل
ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| وینے شین ٹرپن ٹائین | ۳٫۵ فی صدی |
| ریزن | ۳ فی صدی |
| موم | ۰٫۴ فی صدی |
| روغن زیتون | ۰٫۶ فی صدی |
| بون مارک | ۰٫۳ فی صدی |
| چربی | ایک فی صدی |
| اسینس آف پیپر (روح فلفل) | ۰٫۵ فی صدی |

کیالسیم آکسٹڈ ۳ء۰فیصدی

فرک آکسڈ ۲ء۰فیصدی

وجع مفاصل مین اسکو بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**ٹرپی نائیڈز۔** TERPINOIDS ہر ایک گولی مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

کریوسوٹ ایک منم

ہیرائین ½ گرین

ٹرپی نال ۳منم

یوکالپٹال ایک منم

**ٹرٹی یری ایل الکحل** ۔مترادف۔ امی لین۔ ہیڈریٹ۔

TERTIARY AMYL ALCOHOL

**ٹروپا۔کوکین** ۔مترادف۔بنزوال۔سیوڈو ٹروپن+ٹروپین۔

TROPACOCAIN اس دوا کو پہلے کو کو کے پتون سے بناتے تھے۔ مگر اب بذریعہ حل وعقد کیمیائی بنایا جاتا ہے۔ اسکے ہیڈرو کلوراڈ کو بطور مقامی مخدر آنکھون کی جرّاحی مین استعمال کرتے ہین۔ بہ نسبت کوکین یہ کم سمی ہے۔ ¾ گرین ۱۵منم پانی مین ملاکر اسپائنل کنال (پیٹھ کی بانس کی نالی) مین بطور اناسجے سِک (مسکن اوجاع) جلدی پچکاری کرتے ہین۔ ۷منم ۵فیصدی کا

سولیوشن اسپائی نل (حرام مغز) مین انجکشن کرنے سے بیوری پی ڑل۔ اک لیانیشیا مین فائدہ ہوتا ہے۔ بہ نسبت اسٹوویین۔ نووکین۔ یہ قابل اعتبار مخدر ہے جسکو بے خوف وخطر بعوض کوکین استعمال کرتے ہین۔

**ٹروپا۔کوکین۔ہیڈروکلورڈ** TROPACOCAIN HYDROCHLORID ۔ ملاحظہ ہو بیان ٹروپاکوکین۔

**ٹروپین** ۔ TROPEIN مترادف۔ ٹروپاکوکین۔

**ٹرو۔ فونن** TROPHONIN ۔ یہ ایک قسم کی پرورش کنندہ غذا ہے جس مین گوشت کا اکسٹراکٹ گیہون کا گلوٹن اور نیوکلیو البیو من موجود ہے۔

**ٹرونکس سیرم** TRUNECK'S SERUM ۔ اس سیرم کو اسکلی روسنر مین ۴ سے منم زیر جلد استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم سلفیٹ | ۴۴ر۰ حصے |
| سوڈیم کلورڈ (نمک خوردنی) | ۹۲ر۴ حصے |
| سوڈیم فاسفیٹ | ۱۵ر۰ حصے |
| سوڈیم کاربونیٹ | ۲۱ر۰ حصے |
| پوٹاسیم سلفیٹ | ۴۰ر۰ حصے |

پانی ۹۵ حصے

پیاسٹیور فلٹر مین چھان کرا ۰ فی صدی ری زارسن ملا وین تاکہ محفوظ رہے۔

**ٹس۔ٹاڈن** ۔مترادف۔ٹس۔ٹن۔

TESTADEN بیل کے خصیون کا اکسٹراکٹ ہے جس مین ملک شگر بھی ملائی گئی ہے۔ایک حصہ برابر ہے ۲ حصے تازہ گلانڈ سے نیوراس تھے نیا نامردی۔اسپائی نل (حرام مغز) اور اعصابی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔۵ اسے ۳۰ گرین تک۔

**ٹس۔ٹن**۔ TESTIN مترادف۔ٹس۔ٹاڈن۔

**ٹس۔ٹیز** خشک سفوف جو بیلون کے خصیون سے بنایا جاتا ہے۔ایک حصہ TESTES اسکا برابر ہے ۲ حصے تازہ گلانڈ سے ٹس۔ٹاڈن کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

**مقدار خوراک** ۔۹ سے ۳۰ گرین تک

**ٹس۔سال** ۔مترادف۔انٹی پائی رن۔اگ ڈالیٹ+فنیل گلی کال۔

TUSSOL انٹی پائی رن+میانڈ ٹی لیٹ آف انٹی پائی رن۔

انٹی پائی رن اور میانڈی لک آشڈ کو گداخت کرنے سے بنتا ہے۔

سفید سفوف جو ۲ ۵ سے ۳ ۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے ہونیگ کاف

رگڑکر کہانسی مین استعمال کرتے ہین -
اسکے ساتھ دودہ نہ شریک کرین اسوجہ سے کہ نقیض ہے -
**مقدار خوراک** - ۱/۴ سے ۱/۲ گرین تک دن مین ۴ یا ۵ مرتبہ -
**ٹِگ مِن** - یہ ایک قسم کی وارنش ہے جسکو جلد پر لگاتے ہین -
TEGMIN اس مین موم اکیشیا پانی زنک اکسائڈ لیڈ اور لن موجود ہے -
**ٹِل سو پائی رن پیاسٹلز** - ہر ایک پیاسٹل مین حسب ذیل
TILSOPYRIN PASTILLES ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| آس پائی رن | ۱/۲ گرین |
| آئڈ کیا مفورک | ۱/۲ گرین |
| آرسینک ٹرائی آکسائڈ | ۱/۲۰۰ گرین |

سل کے ٹیوبرکیولوسز مین استعمال کرتے ہین -
**مقدار خوراک** - ایک پیاسٹل دن مین ۳ مرتبہ -
**ٹِل مے رِن** - بے رنگ قلمین جو پانی مین حل نہین ہوتے ہین -
TYLMARIN آس پائی رن کے موافق استعمال کرتے ہین -
**مقدار خوراک** - ۳ ۱/۲ سے ۷ ۱/۲ گرین تک -
**ٹورِل** - TORIL گوشت کا اکسٹراکٹ ہے جس مین البیومن

موجود ہے۔

**ٹوروسان**۔ خون کا مرکب ہے جس مین کوی اے کال موجود ہے۔
TOROSAN بھورا رنگ اور تلخ حل نہ ہونے والا سفوف جس مین
کریوسوٹ کی بو آتی ہے۔ اس کے قرص فروخت ہوتے ہین۔ ٹیوبرکیولوسز
مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹوگو۔ سی۔ مارو با۔ اکسٹراکٹ**۔ زرد رنگ کا سیال۔ ۱۵ سے
TOGO SIMARUBA EXTRACT ۷۵ گرین تک اسہال مین
استعمال کرتے ہین۔

**ٹولل۔ انٹی پائی رن**۔ TOLYLANTIPYRIN مترادف
ٹولی۔ پائی رن۔

**ٹولو۔ آل۔ شگر** TOLUOL SUGAR سیاکارن کا
دوسرا نام ہے۔

**ٹولی۔ اسٹ۔ امڈ**۔ TOLYACETAMID مترادف
اسی ٹو ٹولوائڈ۔

**ٹولی۔ پائی رن**۔ مترادف۔ ٹولل۔ انٹی پائی رن۔
TOLYPYRIN بے رنگ حل ہونے والا چمکدار سفوف جو ۱۳۶ سے
۱۳۷ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک** - ۵ اگرین دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ بطور انٹی پائی رٹیک دافع حرارت اور انال جے سک دمسکن اوجاع، استعمال کرین۔

**ٹولی۔پائی۔رن سیالی سلیٹ** مترادف۔ٹولی سال۔

TOLYPYRIN SALICYLATE

**ٹولی۔سال** - مترادف۔ ٹولی پائی رن سیالی سلیٹ۔

TOLYSAL ٹولی پائی رن اور سیالی سلک ایسڈ کو گداخت کرنے سے بنتا ہے۔ الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔ مگر پانی مین کم۔ ۱۰۱ سے ۱۰۲ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ اکیوٹ آرٹی کیولر رومیاٹزم (حاد جوڑون کا وجع مفاصل) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۴۵ سے ۹۰ گرین تک۔

**ٹونال** - اس مین ۷۰ فی صدی سلفیورک ایسڈ اور ۳۵ء۵ فی صدی آلم، ۰ء۷

TONNAL فی صدی فرک ایسڈ موجود ہے۔

**ٹونالز** - گلی سروفاسفیٹس کے مرکبات کا نام ہے جو حسب ذیل ہین۔

TONOLS ڈیو۔ ٹونال ٹیبلٹس۔ اس مین ۲½ گرین لائیم ٹونال اور ۲½ گرین سوڈہ ٹونال موجود ہے۔

ٹرائی او ٹونال ٹیبلٹس۔ ایضاً ۲½ گرین لائیم ٹونال ۲½ گرین سوڈہ ٹونال اور ½ گرین اسٹرکنن ٹونال موجود ہے۔

کوار ٹونال اس مین ۲ ۱/۴ گرین لائم ٹونال ۲ ۱/۴ گرین سوڈہ ٹونال ۱/۲ گرین کوی نن ٹونال ۱/۲۰۰ گرین اسٹرکنن ٹونال موجود ہے۔

سکس ٹونال ٹیابلیٹس۔ ۲ گرین۔ لائم ٹونال اور ۲ گرین سوڈہ ٹونال موجود ہے۔

**ٹونگالین** ۔ مترادف۔ لائیکر۔ ٹونگی ۔ سیالی سیلاٹس ۔

TONGALINE اس کے ہر ایک ڈرام مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ٹونگا | ۳۰ گرین |
| اکسٹراکٹ سیمی سیٹی ۔ فیوگا ۔ راسی موزہ | ۲ گرین |
| سوڈیم سیالی سلیٹ | ۱۰ گرین |
| پلو کارپن سیالی سلیٹ | ۱/۱۰۰ گرین |
| کالچی سن سیالی سلیٹ | ۱/۵۰۰ گرین |

**ٹونگالین۔ ٹیابلٹس**۔ TONGALINE TABLETS ہر ۶ گرین کے قرص مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ٹونگا | ایک گرین |
| سوڈیم سیالی سلیٹ | ۵ گرین |
| سیمی سیٹی ۔ فیوجن سیالی سلیٹ | ۱/۴ گرین |
| پلو کارپن سیالی سلیٹ | ۱/۲۰۰ گرین |

کالچی سن سیالی سلیٹ ۱/۱۰۰ گرین

**ٹونو-جی نم سپرارینل** - سپراری نل گلانڈ کا عوض ہے جو اڈری نالن
TONOGENUM SUPRARENALE
کلورڈ کے موافق ہے اسمین
۲۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) پانی ا ۱/۲ گرین سپراری نل گلانڈ اکسٹراکٹ ۷ ۱/۲ گرین کلوریٹون
۱۰ ۱/۲ گرین سوڈیم کلورڈ موجود ہے۔

**ٹونو سمبل** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسمین اکسٹراکٹ آف سمبل آئرن سنکونہ
TONO SUMBUL
اور آسٹڈ فاسفیٹس موجود ہین۔ ڈسپپسیا (بدہضمی)
اور اعصاب کی کم قوتی مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹونو-نروائین ٹیابلٹس** - ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین
TONO NERVINE TABLETS

| | |
|---|---|
| فیرائی کاربونس | ایک گرین |
| اکسٹراکٹ ڈامیانا | ایک گرین |
| اکسٹراکٹ سنبل (سنبل الطیب) | ۱/۲ گرین |
| ہینگ | ۱/۲ گرین |
| فاسفورس | ۱/۱۰۰ گرین |

**ٹونی نروِن** - کوی ہٹ کا بخوبی حل ہونے والا نمک ہے۔
TONINERVIN
۳/۴ گرین کی خوراک مین بطور انٹی فرمنٹ (مانع تخمیر)

اور ۱½ سے ۲½ گرین کی خوراک مین بطور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**ٹی۔بی۔سن۔** TEBECIN یہ ایک قسم کی سیرم ہے۔جو اُن جانورون سے نکالی جاتی ہی جن پر ٹیوبرکیولن بیاسی لی کا اثر ڈالا گیا ہے۔

**ٹی۔سانا۔ڈی۔پیوراٹیوا** TISANA DEPURATIVA حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| ولیرین | ۳ حصے |
| جنشن (جنطیانہ) | ۳ حصے |
| وائیولا۔ٹرائی کلر | ۳ حصے |
| سارساپریلا (عشبہ) | ۳ حصے |
| سنا (الکحل سے صاف کیا ہوا ہو) | ۳ حصے |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۱ حصے |

**ٹی۔سو۔پائی۔رن۔** TISOPIRIN - یہ ایک قسم کے پیاسٹکر ہین جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آس پائی رن | ۱½ گرین |
| آرسینس آسڈ | ۱/۲۰۰ گرین |
| کیامفورک آسڈ | ۱½ گرین |

ٹیوبر کیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱۰ پیاسٹلز روزانہ اور ہر چوتھے دن خوراک زیادہ کرتے جاتے ہین تاوقتیکہ روزانہ ۱۰ پیاسٹلز ہون۔

**ٹی۔ نو۔ لیم** ۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکے خواص و فوائد کا ڈلیور آئیل کے موافق ہین۔
TINNOLEUM

**ٹی۔ نیال** ۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکو کدو دانون کے علاج مین استعمال کرتے ہین۔ اسمین بہی۔ پی۔ رال ڈائی تہائی مال سیالی سلیٹ اور آئیل آف ٹرپن ٹائین موجود ہے۔
TAENIOL

**ٹی۔ نیال۔ فنک** ۔ نرم جیلاٹن کے کیاپسلز ہین جس مین رائیزام بے لیا اور کمیلا کے قوی الاثر جوہر فعال موجود ہین۔
TAENIOL FUNCK

**ٹیابلٹ۔ ٹی۔ انٹی اپی لپٹیکا** ۔ ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔
TABLETTAE ANTIEPILEPTICA

ویابی ڈال۔ پوٹاسیم برومائڈ۔ سوڈیم برومائڈ۔ اموینم برومائڈ۔
صراع مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹیابلٹ۔ ٹی۔ ٹے۔ ول** ۔ ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔
TABLETTAE TAVEL

سوڈیم کاربونیٹ ۳۷½ گرین

سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی) ۱۱۲½ گرین

ایک قرص ایک لیٹر یعنے ۳۵¼ سیال اونس پانی مین حل کرنے سے ٹےڈل کا سولیوشن بنتا ہے جسکو جراحی مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹیافو۔سائٹ** ۔مترادف۔ ٹیانن کریوسوٹ فاسفارک ایسٹر۔

TAPHOSOT بہورا مائل بہ زرد رنگ گاڑہا سیال ڈیاریا (اسہال) مین مفید ہے۔ اس کے کیاپسلز فروخت ہوتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔۳ سے ۶ کیاپسلز تک روزانہ

**ٹیا۔کائی سان** ۔شفاف سیال جس مین منتہال کی بو آتی ہے۔ اس مین

TACHYSAN کیامفر منتہال اور آئیل آف پیپرمنٹ موجود ہے۔

**ٹیاکا۔ڈیاسٹیز** ۔بہورا رنگ سفوف جو یوریٹیم اوریزی فنگس (ایک قسم کے جراثیم) کا اثر گیہون کے

TAKA DIASTASE بہوسے پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ ایک حصہ اسکا ..۱ حصے اسٹارچ (نشاستہ) کو شکر بنا دیتا ہے خصوصاً اسکو اُس بدہضمی مین استعمال کرتے ہین کہ جو نشاستہ دار غذا کو معدہ ہضم نہ کرسکے نقرس کے سبب سے جو ڈس پیپسیا (بدہضمی) ہو جاتا ہے۔ اُس مین ۲½ گرین کا قرص قبل از غذا استعمال کرنے سے بہت ہی فائدہ ہوا ہے۔

**مقدار خوراک** ۔۵ سے ۱۰ گرین تک۔

## ٹیاکیال - TACHIOL

مترادف - آرجنٹی فلورائیڈم + آرجنٹم فلوراٹم + فلواوربسلور -

زردمائل کسیقدر بہورے رنگ کے ہوا کا اثر ہونے سے سفوف ہوجانیوالے قلمین - ایک کو ۲ حصے پانی اور ایک کو ۳ حصے ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہوجاتے ہین - بہت ہی قوی الاثر غیر سمی بیاکٹریا سائیڈ (ممیت جراثیم) ہے - جراحی مین ایک کو ۱۰۰۰ یا ایک کو ۱۰۰۰۰ کا سولیوشن استعمال کرتے ہین - یہ اسقدر طاقتور ہے کہ پیپ پیدا کرنے والے خوردبینی حیوانات ایک کو ۵۰۰۰۰ کی طاقت کے سولیوشن سے ایک منٹ مین اور بیاسی لس - ٹائی فی اب ڈومی نالس ایک کو ۲ لاکھ کی طاقت کے سولیوشن سے بنست دنابود ہوجاتے ہین - کپڑون پر اگر یہ لگ جاوے تو دہبہ پڑجاوے گا - سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) یوری تہرائی ٹس (مجری بول کی سوزش) اوراسی قسم کے امراض مین ایک کو ۵۰۰۰ یا ایک کو ۱۰۰۰ کی طاقت کا سولیوشن استعمال کرتے ہین - پانی کو اسٹری لائز ڈکرنے کے لئے ایک کو ۵۰۰ حصہ پانی مین ملاکر ۲۴ گھنٹے تک رکھ چھوڑین بعد ازان جو کچھ کہ تہ نشین ہو اسکو علحدہ کردین - معدہ کے انٹی سپٹک (مزیل العفونت) کی طرح بھی استعمال کرتے ہین - ایک کو ہزار کا سولیوشن دے - ولیا (چیچک) اور سرخ بادہ مین استعمال کرتے ہین - کاربالک ایسڈ کے سولیوشن سے اس کا سولیوشن بہت قوی ہے - مگر کروسیوسبلی میٹ سے کم ہے - امراض چشم مین بھی اس کو استعمال کرتے ہین اسوجہ سے

کہ خراش نہین ہوتی ہے - ایک کو ۳ ہزار یا ایک کو ۵ ہزار کا سولیوشن بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور انٹی فرمنٹو (مانع تخمیر) معدہ کو دہوتے ہین - یا اندرونی استعمال کرتے ہین -

**ٹیاناسی ٹن** - TANNACETIN مترادف - ٹیانی جن -

**ٹیانال** - مترادف - الیومنی ام ٹیانیٹ -

TANNAL بہورے رنگ کا سفوف - ناک اور حنجرے کی بیماریون مین بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور اسٹرنجنٹ (قابض) بذریعہ ان سفلیٹر (آلہ لفوخ) استعمال کرتے ہین -

**ٹیانال بن** - زرد رنگ سفوف جس مین ۵۰ فی صدی ٹیانن موجود ہے TANNALBIN حسب ذیل ترکیب سے بنایا جاتا ہے -

| | |
|---|---|
| ۱۰ فی صدی البیومن کا سولیوشن | ۱ حصے |
| ½ فی صدی ٹیانن کا سولیوشن | حسب ضرورت |

دونون کو باہم ملاوین - جو کچہ کہ تہ نشین حاصل ہو اُسکو ۱۲۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر خشک کرین - بطور ان ٹس ٹی نل اسٹرنجنٹ (قابض امعاء) تمام قسم کے ڈیاریا (اسہال) مین استعمال کرتے ہین - بڑی آنت کے السرز مین بزمنتہ سب نائٹریس اور یہ دوا علی الصباح ایک مریض کو دی گئی تھی تو فائدہ ہوا -

**مقدار خوراک** - ½ سے ۳۰ گرین تک -

**ٹیا۔نال بن سبسٹی ٹیوٹ** TANNALBIN SUBSTITUTE ۔ٹیا نال بن کا عوض ہے جو حسب ذیل طریقے سے بنایا جاتا ہے۔ ٹیا نن کا سولیوشن (۲ کو ۵ حصے کا)، ۵۰ ا حصے۔ایک عدد سفیدی بیضہ مرغ کا پانی سے بنایا ہوا سولیوشن ملاوین تو تہہ نشین حاصل ہوگا۔ بعد ازان اس تہہ نشین کو خشک کرلین۔

**ٹیانان** - TANNON مترادف۔ٹیانوپن۔

**ٹیانن۔فینائی فارم** TANPHENYFORM ۔حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| ٹیانن البیومی نیٹ | ۶۴ حصے |
| یوروٹروپن | ۳۲٫۸ حصے |
| سیالال | ۲۷٫۸ حصے |

بھورے رنگ کا خوشبودار سفوف۔امعا کے امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔۱۰ سے ۳۰ گرین تک دن مین ۳ یا ۵ مرتبہ۔

**ٹیانن۔آئیل** TANNIN OIL ۔سر کے بال کا مقوی تیل ہے جس مین ٹیانن کا سولیوشن جو گلیسرن مین بنایا گیا ہے۔ اور ایک اسی نام کا اور تیل ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کیاسٹر آئیل (روغن بید انجیر) | ۸۰ حصے |
| الکحل | ۱۲۰ حصے |

ٹیانن ۳ حصے

خوشبو حسب ضرورت

ٹیانن۔ اسی ٹل۔ مترادف۔ ٹیانی جن۔

TANNIN ACETYL

ٹیانن۔ البیومی نیٹ۔ مترادف۔ البیومن ٹیانیٹ

TANNIN ALBUMINATE

ٹیانال بن کا عوض ہے۔

ٹیانن۔ فارمال ڈی ہیڈ۔ مترادف۔ ٹیانوفارم۔

TANNIN FORMALDEHYD

ٹیانن۔ کریوسوٹ فاسفارک ایسٹر۔ مترادف۔ ٹیافوساٹ

TANNIN CREOSOTE PHOSPHORIC ESTER

ٹیانن۔ ملک۔سوماٹوز۔ ملک سوماٹوز کا دوسرا نام ہے۔

TANNIN MILK SOMATOSE

ٹیانن نک لیو پروٹیڈ۔ مترادف۔ پروٹان۔

TANNIN NUCLEO PROTEID

ٹیانو برومن۔ ڈائی برومو ٹیانن پر فارمال ڈی ہیڈ کا اثر ڈالنے سے

TANNOBROMIN

بنتا ہے۔ سرخ مائل بہ زرد رنگ بے مزہ سفوف

جس مین ۳۰ فی صدی برومن موجود ہے۔ پانی اور گلیسرن مین حل نہین ہوتا ہے

۹۰ فی صدی الکحل۔ سوڈا اور بوراکس کے ڈائیلوٹ۔ سولیوشن مین حل ہو کر سرخ رنگ ہوجاتا ہے۔ ۱۲۰ درجے کی حرارت پر گرم کرنے سے متفرق ہوجاتا ہے۔ جس مین سے برومن کے بخارات نکلتے ہین۔ ۱۰ حصے پانی مین اسکو ملاکر فلٹر کرنے سے بے رنگ عرق حاصل ہوتا ہے۔ فرّس کلورڈ ملانے سے ٹیانن کی آزمائش معلوم ہوتی ہے۔ برومو کال کا ساہی اسکو لگانے سے کھجلی کم ہوجاتی ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور اسٹرنجنٹ (قابض) بیرونی استعمال کے لئے الکحل کا سولیوشن بنا دین۔ اسکو کالوڈی ین مین حل کرنے سے فراسٹین بالسم کے نام سے فروخت ہوتا ہے۔ کم عمری مین جو بال جھڑ جاتے ہین۔ اُس کو محفوظ رکھنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**ٹیانوپن** ۔ مترادف ۔ ٹیانان ✣ ہکسا میتھی لن ٹٹرامن ٹیانن۔

TANNOPIN ٹیانن اور یورو ٹروپن کی تصعید سے حاصل ہوتا ہے۔

بھورا بے بو اور بے مزہ سفوف جس مین ۸۷ فی صدی ٹیانن اور ۱۳ فی صدی یوروٹروپن موجود ہے۔

معمولی محللات مین حل نہین ہوتا ہے۔ الکالیز سے اس کے اجزا متفرق ہوتے ہین اس دوا کے اجزا امعاء مین جاکر متفرق ہوتے ہین۔ انٹسٹی نل کیٹار اور کالرا (ہیضہ) مین استعمال کرتے ہین۔

انٹسٹی نل ٹیوبرکیولوسز کے ڈایریا مین مفید ہے۔

**مقدار خوراک** - ۲ ½ سے ۵ اگرین تک دن مین ۴ سے ۶ مرتبہ -

**ٹیانو- تہائی مال** - ٹیانن- تہائی مال اور فارمال ڈی ہیڈ کی تصعید سے
TANNOTHYMOL
حاصل ہوتا ہے - سفید سفوف جو الکحل مین
حل ہوتا ہے - کرانک ڈایاریا (مزمن اسہال) مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۲ ½ سے ۵ اگرین تک دن مین ۳ مرتبہ -

**ٹیانو- سال** - ٹیانن اور کریوسوٹ کا مرکب ہے - بہورے رنگ کا حل
TANNOSAL
ہونے والا سفوف جسمین کریوسوٹ کی بو آتی ہے -
امعا مین جا کر کریوسوٹ متفرق ہو جاتا ہے - اسلئے سل مین استعمال کرتے ہین - ۶ / ۶
فیصدی کا سولیوشن یا ۴ ½ اگرین کی گولیان ہوتی ہین -

**ٹیانو فارم** - مترادف - ٹیانن فارمال ڈی ہیڈ -
TANNOFORM
ٹیانن اور فارمک آلڈی ہیڈ کا مرکب ہے - سُرخ
مائل بہ سفید رنگ سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے -
الکحل اور الکالیز مین حل ہو جاتا ہے - بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ایک کو ۱۰
حصے کا مرہم یا ایک کو ۴ حصے اسٹارچ ملا کر بطور ڈسٹنگ پاوڈر (ذرور) بدبودار زخم ہنسر
ہائیپر ری ڈروسز (پسینہ بکثرت خارج ہونا) پرورآئی ٹس (خارش) اکزیما اور بواسیر
مین استعمال کرتے ہین - اِن ٹے رائی ٹس (التہاب الامعا) کے سبب سے جو ڈیاریا
(اسہال) ہو جاتا ہے - اُس مین مفید ہے - سل مین جو راتون کو پسینہ آتا ہے اُسمین

چھاتی پر رگڑتے ہین ۔

**ٹیانو فارم سیمنٹ** ۔ ٹیانو فارم اور ۴۰ فی صدی فارمک آلڈی ہیڈ کا مرکب ہے ۔ جسکو دانتون کے سوراخون مین بھرتے ہین ۔
TANNOFORM CEMENT

**ٹیانو کاسم** ۔ مترادف ۔ کیازئین ٹیانیٹ ۔
TANNOCASUM

یہ دوا حسب ذیل طریقے سے بنائی جاتی ہے

ایک کی لوگرام یعنے ۳۵ ۱/۴ اونس کیازئین کو بذریعہ سوڈیم کاربونیٹ ۱۰ لیٹر (۳۵۲ ۱/۴ سیال اونس) پانی مین حل کر کے ۷۰۰ گرام (۲۴ ۲/۳ اونس) ٹیانن ۳ لیٹر (۱۰۵ ۳/۴ سیال اونس) پانی ہمراہ ۱۰۰ کیوبک سنٹی میٹر (۳ ۱/۲ سیال اونس) فارمالڈی ہیڈ کے حل کرین ۔ دونون مرکبات کو باہم ملا کر ڈائیلوٹ ہیڈرو کلورک آسڈ اس قدر شریک کرین کہ تہ نشین ہو جاوے ۔ اُس تہ نشین کو جمع کر کے دہو کر خشک کرین ۔ اس دوا کو بطور انٹس ٹی نل اسٹرنجنٹ (قابض امعا) استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۷ ۱/۲ سے ۳۰ گرین تک ۔

**ٹیانوکال** ۔ ٹیانن اور جیلاٹن کا مرکب ہے ۔ جیلاٹن کے سولیوشن پر ٹیانن کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے ۔ بہورے رنگ کا حل نہین ہونے والا سفوف بطور انٹس ٹی نل اسٹرنجنٹ (قابض امعا) استعمال کرتے ہین ۔
TANNOCOL

**مقدار خوراک۔** ۵ اگرین دن مین کئی مرتبہ چا ریا شوربہ کے ہمراہ استعمال کرین

**ٹیانوکروم۔** کرومیئم۔ٹیانیٹ جس مین ربی زارسن بھی موجود ہے۔ بھورا رنگ TANNOCHROM حل نہین ہونے والا سفوف۔ ½ سے ½ فی صدی کا سولیوشن گنوریا (سوزاک) مین استعمال کرتے ہین۔

**ٹیانی۔پائی رن۔** انٹی پائی رن اور ٹیانن کی تصعید سے حاصل ہوتا ہے TANNIPYRIN ناک سے جو خون بہتا ہے اسکو روکنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**ٹیانی جن۔** مترادف۔ ٹیاناسی ٹن + آسٹڈ ٹانک ڈائی اسی ٹل + ڈائی TANNIGEN اسی ٹل ٹیانن + اسی ٹل ٹیانن + ٹیانن اسی ٹل۔

ہلکا بھورا رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف جو ٹھنڈے پانی مین حل نہین ہوتا مگر گرم پانی مین کسیقدر۔ الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔ اکیوٹ انٹس ٹی نل کیٹار (حادز کام امعا) کالرا ماربس کالرا ان فینٹم (بچون کا اسہال) اور ڈسنٹری (پیچش) مین استعمال کرتے ہین۔ ٹائی فائیڈ فیور کے ڈیاریا (اسہال) اور انٹس ٹی نل ٹیوبرکیولوسس مین بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۳ سے ۱۰ اگرین تک دن مین ۴ مرتبہ۔ اور اس کے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔

**ٹیانی سال۔** TANNISOL ٹیانن کو ۳۵ فی صدی فارمال ڈی ہئیڈ کے

سولیوشن کے ساتھ گرم کرنے سے بنتا ہے۔ سُرخ کسیقدر بھورا رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف۔

ان ٹس ٹی ٹل کیتھار (زکام امعا) اور اکیوٹ ڈیاریا (حاد اسہال) مین استعمال کرتے ہین۔

بطور بیرونی اَسٹرنجنٹ (قابض) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱½ سے ۳¾ گرین تک بچون کے لئے۔ جوانون کے لئے ۷½ گرین تک۔

**ٹیر۔ اولن** - یہ ایک قسم کا صابون ہے جس مین فینائل ٹار اور گندک موجود ہے۔ TEEROLIN

**ٹیوبر کل ٹاڈ** - موافق تحقیقات ڈاکٹر افرش اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ TUBERKELTOD

| | |
|---|---|
| ہی موگلوبن البیومن | ۳¾ ڈرام |
| شکر | ۲½ ڈرام |
| ٹنکچر فرائی | ۲½ ڈرام |
| الکحل | ۶¼ ڈرام |
| پانی | ایک اونس ۵ ڈرام |

آئیل آف سنمین (روغن دارچینی) خوشبو کے موافق

ٹیوٹیولن - پرورش کنندہ غذا ہے جسمین نباتی البیومن موجود ہے - بے بو
TUTULIN اور بے مزہ سفوف جسکو غذا مین ملا کر کھاتے ہین -

ٹیوریسن - ٹیانن اور گلوٹین کا مرکب ہے - بے بو اور بے مزہ سفوف
TURICIN پانی اور آب گندہ حموضات مین حل نہین ہوتا ہے - لائیکر امونیا
اور الکالیز مین حل ہو کر مائل بہ سرخ ہو جاتا ہے - بطور انٹسٹینل آسٹرنجنٹ (قابض امعا) استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۱/۲ سے ۳۰ گرین تک -

# باب جیم عربی

**جائی نوکارڈیا سوپ** ۔ جائی نوکارڈیا آئیل لیپروسی (جذام) مین بہت
GYNOCARDIA SOAP
مفید ہے ۔ اسلئے اس روغن کا صابون
بناکر بجائے اس روغن کے اندرونی استعمال کرتے ہین ۔
معمولی طریق پر کاسٹک سوڈہ سے اس کا صابون بناوین ۔ جو صابون کہ حاصل ہو اُسکی
گولیان بنالین ۔ ان گولیون کو اندرونی استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱۰ گولی دن مین کئی مرتبہ ہر ایک گولی مین ۲ ½ گرین
صابون مذکور موجود ہے ۔

**جائی نوکرسما ہیڈرارجری** ۔ ۳۳ ⅓ فی صدی کا مرکیوریل آئنٹمنٹ
GYNOCHRYSMA HYDRARGYRI
ہے جس مین گلیسرن شوب
کا ڈلیور آئیل اور آئیل آف جائی نوکارڈیا موجود ہے ۔

**جائی نی کال آئنٹمنٹ** ۔ اس مرہم مین حسب ذیل ادویات موجود ہین
GYNECOL OINTMENT
ہی ماملیس ۔ وربجی نیکا ۔ وربا سکم تہا پسز ۔ کیالن ڈیولا ۔ افی سی نالس ۔ کورس
روبرا ۔ الیومی نی ام سلفیٹ ۔ آئیل آف پیپرمنٹ ۔ ویازلن ۔

**جائی نیاکال - GYNIACOL** ہر ۲۵ قرص مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ | ۲ ½ ڈرام |
| کوئی نن گلی سرو فاسفیٹ | ۶ گرین |
| سوڈیم سلفیٹ | ۱۵ گرین |
| مگنیزیم فاسفیٹ | ۶ گرین |
| سوڈیم فاسفیٹ | ۴ ½ گرین |

۲ قرص دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ تکثر حیض مین استعمال کرین۔

**جاوی لن - JAVELIN** مترادف۔ جیائٹ ری ون۔

**گچ واسر (فال کن برگ) GICHTWASSER (FALKENBERG)** نمبر (۱) بائی براے زن ۱۵ گرین۔ کاربانک آسڈ گیاس ملایا ہوا پانی (کاربونے ٹڈ واٹر) ۱۰-۱ اونس ۶ ڈرام (وزن کیا ہوا)

نمبر (۲) بائی براے زن ۱۵ گرین
فینوکال ۳۰ گرین
لی تھیم کاربونیٹ ۱ ½ گرین
کاربانک آسڈ گیاس ملایا ہوا پانی (کاربونے ٹڈ واٹر) ۱۰-۱ اونس ۶ ڈرام (وزن کیا ہوا)

اسکو گوٹ (نقرس) اور رومیاٹزم (وجع مفاصل) مین ایک شیشہ استعمال کرین۔

گِچ واسَر(شے رنگ) نمبر(۱) بائی بَراے زِن ۱۵ گرین
GICHTWASSER (SCHERING) کاربانک آشڈ گیاس ملایا ہوا پانی
(کاربونےٹِڈ واٹر) ۸ ا۔اونس ۶ ڈرام (وزن کیا ہوا)

نمبر(۲) سی ڈوناٹ ل نیو ۱۵ گرین
کاربانک آشڈ گیاس ملایا ہوا پانی (کاربونےٹِڈ واٹر) ۸ ا۔اونس ۶ ڈرام۔
(وزن کیا ہوا)

گوٹ (النقرس) اور رُومیاٹزم (وجع مفاصل) مین اِس کا ایک شیشہ استعمال کرین۔

جَڈکنس۔آئنٹمنٹ JUDKIN'S OINTMENT اس مرہم مین
حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| لنسیڈ آئیل (روغن السی) | ایک پونڈ |
| رِیڈ لیڈ (سیندور) | ۴۔اونس |
| لیڈ اسی ٹیٹ | ۶۰۔گرین |
| آئیل آف ٹرپن ٹائین | ۳۰منم |

مٹی کے برتن مین۔روغن کو گرم کرکے رِیڈ لیڈ ملا وین۔آہستہ آہستہ ملا کر باقی کے اجزا ملا وین۔

جَرڈال۔ یہ ایک قسم کی پرورش کنندہ غذا ہے جس مین گوشت کا اکسٹرا کٹ GERDOL البیومی نائیڈز اور شکر موجود ہے۔زرد رنگ سفوف جس بے بو

اور شیرین مزہ کا ہے۔

**جلسی مِن** GELSEMIN ۔ یہ ایک قسم کی ریزن ہے جو جلسی میم سمپر ورینی رنس کی گانٹھون سے نکالی جاتی ہے۔ بھورا رنگ سفوف جو الکحل مین حل ہوتا ہے بطور اناال جے سک (مسکن اوجاع) اَنٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) انوڈائین (مسکن درد) اور ہپناٹک (منوم) بخار نیوزال جیا (عصبی درد) ڈس مینوریا (تعسیر حیض) ایپی لیپسی (صرع) اور کوریا (رعشہ) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ $\frac{1}{25}$ سے $\frac{9}{2}$ گرین تک۔

**جلسی۔ می۔ نن** GELSEMININE ۔ یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو جلسی میم سے نکالا جاتا ہے سفید چمکدار سفوف۔ الکحل ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہوتا ہے ۱۵۸ سے ۱۶۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ جلسی من کے سے اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ $\frac{1}{10}$ سے $\frac{1}{5}$ گرین تک۔

**جن ٹیانن** GENTIANIN جنشن کے قوی الاثر جوہر فعال کا اکسٹراکٹ ہے۔ بطور اسٹمکیک (مقوی معدہ) اور ٹانک (مقوی) استعمال کرتے ہین۔ ڈسپیپسیا (بدہضمی) اور ہسٹیریا (اختناق الرحم) مین بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ۲ $\frac{9}{2}$ سے ۱ $\frac{1}{2}$ گرین تک دن مین کئی مرتبہ۔

**جن سا** GINSA ۔ یہ ایک قسم کا واش (غسول) ہے جسکو آلات البول کے

امراض مین استعمال کرتے ہین - اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | | |
|---|---|---|
| آئیل آف تہم | | ۵ حصے |
| آئیل آف روزمری | (روغن اکلیل الجبل) | ۱۰ حصے |
| آئیل آف لاونڈر | (روغن اسطوخودوس) | ۳ حصے |
| آئیل آف جونی پر | (روغن عرعر) | ۲ حصے |
| الکحل | | ۴۰۰ حصے |

**جوتہیان** - JOTHION مترادف - ڈائی آئی او ڈو ہیڈرا کسی ٹروپین

**جی رارڈ لیا کسے ٹو پلز** - یہ ایک قسم کی ملین گولیان ہین جس مین GIRARD LAXATIVE PILLS حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| لیپ ٹان ڈرن | ½ گرین |
| کیاسکیارن | ⅛ گرین |
| پاڈوفل لن | $\frac{1}{16}$ گرین |
| اکسٹرا کٹ بلاڈانہ لیوز | $\frac{1}{16}$ گرین |
| اسٹرکنن سلفیٹ | $\frac{1}{160}$ گرین |

ار ومیاٹکس ورکارمینیٹوز (افادیہ اور کاسر ریاح ادویہ) حسب ضرورت ہے -

**جیاٹ ری ون** - JATREVIN مترادف - جاوی لن

نتھاّل اور آئی سو بیوٹل فینال کی تقعید سے حاصل ہوتا ہے۔ کبھار زکام مین ۲½ سے ۵ فی صدی کا سولیوشن بطور اسپرے (آبشار) استعمال کرتے ہین۔

**جیاسمال۔** مترادف۔ فینل۔ گلی کال۔ میتھی لین اسی ٹیٹ۔ JASMAL یاسمن کا عطر ہے جو بذریعہ حل و عقد و کیمیائی بنایا جاتا ہے۔

**جیام۔ رُوسن۔** JAMROSIN جامن کا فلوئیڈ اکسٹرا کٹ (سیال رُب) ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۲ سے ۶ قطرے تک۔

**جیکورن۔** JECORIN کاڈلیور آئیل کا عوض ہے۔ جسکے ہر ۲۰ حصے مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کیالسیم کلورہیڈرو فاسفیٹ | ۱.۰ حصہ |
| کیالسیم لیاکٹو فاسفیٹ | ۱.۰ حصہ |
| لیاکٹک آسڈ | ۰.۰۵ حصے |
| فاسفارک آسڈ | ۰.۰۶ حصے |
| برومین | ۰.۰۱ حصہ |
| آئی اوڈین | ۰.۰۱ حصہ |
| فریس آئی اوڈائڈ | ۰.۷۵ حصے |
| کمپونڈ اکسٹرا کٹ آف آرٹی می سیا۔ | ایک حصہ |

**جیکیوری ٹال** - گھونگچی کا مرکب ہے۔ جسے آنکھ کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین۔ ایک قطرہ ٹپکا وین۔ JEQUIRITOL

**جیکیوری ٹن** - JEQUIRITIN مترادف۔ اب رِن۔

**جیلا ٹال** - مرہم کی زمین ہے جس مین گلیسرن جیلاٹن پانی اور روغن موجود ہے۔ GELATOL

**جیلاٹن۔ فارمال ڈی ہیڈ** - ملاحظہ ہو بیان۔ گلوٹال۔ GELATIN FORMALDEHYD

**جیلا ٹو گلیسرن** - یہ ایک قسم کے بوزیز (شیاف) ہین جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ GELATO-GLYCERIN

جیلاٹن۔ گلیسرن۔ پانی۔

ادویات بالا کو ہموزن نصف حصہ رہے تک پکا وین بعد ازان بوزیز (شیاف) کے سانچون مین ڈہالین۔

**جیلا ٹوز۔ سلور** - GELATOSE SILVER مترادف۔ آلبارجن۔

**جیلا سپ سن** - ایک یا ۲ فی صدی۔ جیلاٹن کا سولیوشن ہے جو فزلوجیکلا سوڈیم کلورائڈ کے سولیوشن مین بنایا گیا ہے۔ GELASEPSIN

**جیلان تہم** - مرہم زمین ہے جس مین ٹراگا کینا تہا گلیسرن۔ تہائی مال اور پانی موجود ہے۔ GELANTHUM

**جیز ڈس اِن فکٹنٹ فلوئیڈ** - یہ ایک قسم کا سیال ہے جس مین JEY'S DISINFECTANT FLUID ۲۰ فی صدی کرزی سالز موجود ہے ایک یا ۲ فی صدی کا سولیوشن بطور اَنٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین ایک کو ۴۰۰ حصے کا سولیوشن سوزاک مین پچکاری کرتے ہین - اوزی نا (بجز الانف) مین بھی مفید ہے -

**جینوفارم** - مترادف میتھی لن - گلی کال - سیالی شلک الیتھر GENOFORM سفید سفوف جو گرم پانی مین بخوبی حل ہوتا ہے مگر ٹھنڈے پانی مین کم - گوٹ (نقرس) رُومیاٹزم (وجع مفاصل) اور نیورآل جیا (عصبی درد) مین استعمال کرتے ہین امعاء مین دو اجزا یعنی فارمال ڈی ہیڈ اور اَسٹیل سیالی سلک آسڈ متفرق ہوتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷ ½ سے ۱۵ گرین تک -

**جینی ٹون** - GENITONE اسکے ہر ایک اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| بلنساٹلا | ۲ گرین |
| نیاسی فلورا | ۴ گرین |
| گولڈن سیل | ۵ گرین |
| لائف روٹ | ۵ گرین |

| | |
|---|---|
| بلاک ہا | ۸ گرین |
| ارومیاٹکس (افادیہ) | حسب ضرورت |

حیض کی بیقاعدگی مین استعمال کرتے ہین۔

**جیوسوٹ** GEOSOT مترادف۔ گوی اسے کال ویالی ریٹ آئی سو دیالی رک۔ گوی اسٹے کال ائیٹر۔ ویالی رل گوی اسٹے کال۔

روغنی سیال جسکا وزن تناسبہ ۱۰۳۷ را ہے۔ جو ۲۰۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کہولتا ہے۔ بطوران ٹس ٹی نل ڈس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی امعار) معدہ اور امعار کے کہتا ئر مین استعمال کرتے ہین۔ ٹیوبر کیو لوسنز اور کلوروسز مین بہی فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ۲ سے ۵ منم تک۔

**جیُوفارم** ۔ GEOFORM مترادف۔ گوی اشے فارم۔

# باب ڈال ہندی

**ڈائی۔آئی اوڈو۔آرتھو فینال سلفونک آسِڈ**۔ مترادف۔ آئی اوڈو اَسِپ ٹال۔
DIIODO ORTHO PHENOL SULFONIC ACID

**ڈائی۔آئی اوڈو۔اسی ٹائی لِن**۔ بے رنگ چمکدار سوئی کے مانند قلمین
DIIODO ACETYLEN
جسکو بطور ڈِس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی۔آئی اوڈو بیٹا نیا فتھال**۔ مترادف آئی اوڈو نیا فتھال۔
DIIODO BETA NAPPTHOL
سبز مائل بہ زرد رنگ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔مگر الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔بعوض آئی اوڈو فارم استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی آئی اوڈو تھائی مال**۔ مترادف۔ ارسٹال۔
DIIODO THYMOL

**ڈائی۔آئی۔اوڈو تھیوریزارسن**۔ بھورا سفوف گرم پانی سے
DIIODO THEORESORCIN
اسکے اجزا متفرق ہوتے ہین۔ پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ارسٹال کے موافق

بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی۔ آئی۔ اوڈو۔ڈائی۔ تہائی مال۔** مترادف۔ ارسٹال۔

DIIODO DITHYMOL

**ڈائی۔ آئی اوڈو۔ ری زارسن۔** بہورا رنگ اور بے بو سفوف۔

DIIODO RESORCIN

الکحل اور ایتھر مین حل ہوتا ہے مگر پانی اور حموضات مین حل نہین ہوتا ہے۔

ارسٹال کے موافق اسکو بھی استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی آئی اوڈوسیالال۔** سیالال کا مرکب ہے۔ بے رنگ

DIIODO SALOL

سوئی کے مانند قلمین ۱۳۵ شنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ الکحل مین حل ہوتے ہین۔ پانی مین نہین۔ بعوض سیالی سلیٹس اور آئی او ڈائیڈز استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی۔ آئی۔ اوڈوسیالی سلک آسڈ۔** سفید حمکدار شیرین سفوف

DIIODO SALICYLIC ACID

۲۲۰ سے ۲۳۰ شنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور الکحل اور ایتھر مین حل ہوتا ہے۔ ٹھنڈے پانی مین نہین۔ گرم پانی مین قدرسے حل ہوتا ہے۔ یہ مرکب اور اسکے دوسرے نمکیات بطور انالجشک (مسکن اوجاع) اور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۲۲½ گرین سے ایک ڈرام تک۔

**ڈائی آئی اوڈوسیالی سلک میتھل ایسٹر**۔ مترادف۔ سیشیا نوفارم۔

DIIODO SALICYLIC METHYL ESTER

**ڈائی آئی اوڈو فارم**۔ مترادف۔ ایتھی لین یہ آئی اوڈائڈ۔ ٹیٹرا آئی اوڈو ایتھی لین۔

DIIODOFORM

زرد رنگ اور بے بو حمید از قلمین ۱۸۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور الکحل و کلوروفارم مین حل ہو جاتے ہین لیکن پانی مین نہین۔ ایسی ٹی لین اور آئی اوڈن سے بنائے جاتے ہین۔ ۹۵ فی صدی آئی اوڈن موجود ہے۔ بعوض آئی اوڈو فارم استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی۔ آئی۔ اوڈو کاربازال**۔ زرد رنگ اور بے بو قلمین جو ۱۸۴ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت

DIIODO CARBAZOL

ہوتے ہین۔ پانی مین حل نہین ہوتے۔ الکحل ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہو جاتے ہین۔ بطور انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) بعوض آئی اوڈو فارم استعمال کرتے ہین۔

**ڈائی آئی اوڈو ہیڈراکسی پروپین**۔ مترادف۔ آئی اوتھیان۔

DIIDO HYDROXY PROPANE

**ڈائی اسٹ۔ انی لڈ**۔ حمید ارسقوف جو ۱۱۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت

DIACETANILID

اور بٹرو لیم نبرزین مین حل ہوتا ہے۔ اسٹ انی لڈ اور اسیٹک ایسڈ سے بنتا ہے۔ اسٹ انی لڈ کے موافق اس کے بھی خواص و فوائد ہین۔

**ڈائی اسی ٹل بورک ایسڈ**۔ مترادف۔ اسی ٹو بورک ایسڈ۔

DIACETYL BORIC ACID

**ڈائی۔ اسی ٹل۔ ٹیاننؔ۔** DIACETYL TANNIN ۔ مترادف۔ ٹیانی جن۔

**ڈائی اسی ٹل مارفن** مترادف۔ ہیرائین۔

DIACETYL MORPHIN

**ڈائی۔ اسی ٹل مارفن ہیڈرو کلورائڈ۔** مترادف۔ ہیرائین ہیڈرو کلورائڈ

DIACETYL MORPHIN HYDROCHLORID

**ڈائی۔ افتھال** ۔ مترادف۔ کوی ناسیٹال ۔ کینا سیٹال + آرتھو آکسی کوی نولین نیٹا سلفونک آسڈ۔

DIAPHTHOL

زرد رنگ چمکدار سفوف جو ۹۔۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ٹھنڈے پانی مین بہت کم حل ہوتا ہے۔ آلات البول کے ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم و بائی) طور پر استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱/۲ سے ۵ اگرین تک۔

**ڈائی افتھےرن** ۔ مترادف۔ آکسی۔ کوی ناسیٹال + آکسی کینا سیٹال

DIAPHTHERIN

کہربائی رنگ کے قلمین جو ۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ الکحل مین حل نہین ہوتے۔ پانی مین حل ہو جاتے ہین۔ ۱/۲ سے ۲ فیصدی کا سولیوشن بطور اینٹی سپٹک (مزیل العفونت) کہتار زکام مین استعمال کرتے ہین۔ آرٹی کیولر ڈو میاٹزم

(جوڑون کا وجع مفاصل) ہین اندرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ½ سے ۵ اگرین تک

**ڈائی۔آکسی اَنتھرانال** - مترادف - اَنتھرازوبن۔

DIOXYANTHRANOL

**ڈائی۔آکسی بنزال ہکسامیتھی لن ٹٹرامن** - مترادف - ہٹرالن۔

DIOXY BENZOL HEXAMETHYLINTETRAMIN

**ڈائی۔آکسی جن** - ہیڈروجن ڈائی آکسائڈ کے سولیوشن کا نام ہے۔

DIOXYGEN

**ڈائی۔امیڈوآزوبنزال ہیڈروکلورڈ** - مترادف - کرائی سائی ڈن۔

DIAMIDOAZO BENZOL HYROCHLORID

**ڈائی۔امیڈوفینال ہیڈروکلورڈ** - مترادف - امی ڈال۔

DIAMIDO PHENOL HYDROCHLORID

**ڈائی آومارفن** - DIOMORPHIN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| ڈائی آونن | ۵ اگرین |
| مارفن | ½ ا گرین |
| پانی | ½ ۲ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

دمہ کے دورہ مین زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔

**ڈائی اونن** ۔ مترادف ۔ مونو اتھیل مارفن ہیڈروکلورائڈ۔ اتھیل مارفن ہیڈروکلورائڈ

DIONIN

یہ دوا مارفن سے نکالی جاتی ہے۔

تلخ اور بے بو سفید چمکدار سفوف ایک کو ۷ حصے پانی ایک کو ۵ حصے ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ مگر ایتھر مین نہین۔ یہ اناال جے سک (مسکن اوجاع) ہے مگر مقامی مخدر نہین ہے۔ ۵ سے ۱۰ فی صدی کا سولیوشن۔ اِن ٹرٹس ٹی ٹی یل۔ کیراٹائی ٹس مین مفید ہے۔ کیراٹائی ٹس (سوزش قرنیہ) کے سبب سے جو کارنیا سے روشنی کم نظر آتی ہے۔ اُس مین ۵ فی صدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ گلاکوما آئی رائی ٹس (پردہ عنبیہ کی سوزش) اسکلیروٹائی ٹس (آنکھ کے اسکلی راٹک پردہ کی سوزش) وغیرہ مین بہت ہی مفید ہے۔ اور خصوصاً امراض مذکورۃ الصدر مین دفعیہ کے لئے یہ دوا بے نظیر ثابت ہوئی ہے۔ بطور اناال جے سک (مسکن اوجاع) ۵ فی صدی کا مائی سولیوشن یا اسی طاقت کا ویازلن سے بنایا ہوا مرہم استعمال کرتے ہین اسکے استعمال سے نہ پتلی پھیلتی ہے نہ آنکھون مین کشش ہوتی ہے۔ پہلے دو فی صدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ بعد ازان بتدریج ۵ فی صدی کے سولیوشن تک زیادہ کرین۔ قرنیہ کی جو شفافیت زائل ہوگئی ہو اُسکو صاف کرنے کے لئے اس سے بہتر نہ کوئی طریقہ ہے نہ دوا ہے۔ تمام ہی قسم کے کارنائی ٹس (پردہ قرنیہ کی سوزش) مین

